# تالیفات فقیر سید محبوب علی شاہ قادری

سرپرست اعلیٰ انجمن فیضان غوثیہ (رجسٹرڈ) دیپال پور اوکاڑہ

| تصوف | وظائف |
| --- | --- |
| دعوتِ حق۔ وصلِ حق۔ ضیاء القلوب<br>سلوکِ معرفت۔ راہِ طریقت۔<br>فیضانِ غوثیہ۔ تلاوت الوجود۔<br>وحدت الوجود۔ آئینہ سِرِّ ربانی۔<br>حصولِ معرفتِ الٰہی۔ اسلامی دستورِ زندگی | دعاءِ سیفی۔ دعاءِ حزب البحر۔<br>دعاءِ رحمانی۔ ختم خواجگان<br>درودِ مستغاث۔ درودِ غوثیہ۔<br>قصیدہ بردہ شریف۔ زینہ ولایتِ کبریٰ۔<br>تصرفاتِ اسمِ اعظم۔ مفتاح الولایت۔ |
| **عملیات** | **طب** |
| معدنِ عملیاتِ سادات۔ جواہر محبوب الجفر<br>تجلیاتِ شمعِ محبوب۔ دعوتِ موکلات۔<br>تسخیر و حاضری روحانیات و جنات۔<br>معدنِ کرامت۔ | معدنِ شفاءِ سادات۔ رسالہ ضعفِ باہ۔<br>طبی فارماکوپیا اسلامیہ۔ طبی صندوقچہ۔<br>مطب غوثیہ طبیہ کالج۔ خلاصۃ الطب۔<br>رسالہ موتیابند |

## ملنے کا پتہ

محبوب سنز پپلی پہاڑ روڈ دیپال پور (اوکاڑہ)

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز جلال الدین ہسپتال بلڈنگ اردو بازار لاہو[ر]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وصالِ حق طلبی ہم نشینِ نا مش باش ——— ببیں وصالِ خدا در وصالِ نامِ خدا

یقین بدان کہ تو با حق نشستہ شب و روز ——— چو ہم نشینِ تو باشد خیالِ نامِ خدا

یا سید محی الدین شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ



رسالہ عجیبہ فی خواص

اللہ الصمد بامواکیلہ

یعنی

# مفتاح الولایت



من تالیفات

فقیر حکیم پیر سید محبوب علی شاہ بخاری

قادریہ غوثیہ بانوا ؟

انجمن فیضانِ غوثیہ پپلی پہاڑ روڈ دیپالپور ضلع اوکاڑہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مفتاح الولایت

یعنی رسالہ عجیبہ فی خواص اللہ الصمد با مواکیل

من تالیفات

فقیر حکیم پیر سید محبوب علی شاہ بخاری
قادریہ غوثیہ بانوا

سرپرست اعلیٰ انجمن فیضان غوثیہ رجسٹرڈ (دیپالپور)

ناشرین

پیر سید محمد شاہ صاحب دیپالپور ۔ پیر حافظ عبد الغنی ساہیوال
پیر سید عابد علی شاہ موج دریا دیپالپور ۔ پیر سید نظیر علیشاہ مع پسران (کراچی)
پیر سید ابو صالح شاہ چمن دیپالپور پیر محمد احمد شاہ خدا داد کالونی (کراچی)
پیر سید ابو سعید شاہ گلشن ۔ پیر حاجی احمد علی ناظم آباد (کراچی)
پیر مولوی محمد شبیر احمد علوی (سمندری) ۔ پیر محمد فاروق ستول (کراچی)
پیر حاجی ھیتم علی جندران (کنجوانی) ۔ پیر عنایت اللہ خاں چیگوانی (ڈیرہ غازیخاں)
پیر محمد یوسف انصاری (کامونکی) ، سید صفدر حسین شیرازی (فیصل آباد)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# مِفتاح الوَلایت

ترکیب ریاضت اللّٰہ الصمد باموا کیل کتب تصوف میں مختلف طریقوں پر درج ہے جس کو اکثر طالبانِ حق پڑھتے ھیں لیکن کما حقہ فوائد سے بے حصول رہتے ہیں اسکی وجہ یہ ہے کہ عمل اللّٰہ الصمد باموا کیل صحیح نہیں ہے جس کی وجہ سے پوری کامیابی حاصل نہیں ہوتی اس لیے فقیر سیّد محبوبؒ علی نے بہ اجازت خاص اپنے پیشوا قل ہو اللّٰہ شاہ طریقہ اللّٰہ الصمد صحیح رفاہِ عام کیلئے لکھا ہے تاکہ پورا فائدہ اٹھا کر دارین کے ہر مقصد میں کامیاب ہو کر سوائے اللّٰہ تعالیٰ کے کسی کے محتاج نہ رھیں اور مصنف سیّد محبوب علی اور اس کی اولاد کو دعاءِ خیر سے یاد کریں ۔

## بابؑ اوّل

باب اول میں دعوت ، زکوٰۃ ، عشر اور قفل کا ہے جب کوئی دعوتِ صمدیہ ادا کرنا چاہے تو اللّٰہ الصّمد بامتوکل اس طرح پڑھے ،

— اَللّٰہُ الصَّمَدُ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ اَجِبْ یَا مَدُوْ وَقَائِیْلُ یَا ھُوْ کَلَانُ ؕ

اسطرح چار لاکھ مرتبہ پڑھے اور چار حصے کرے ، پہلا حصہ نصاب کی نیت سے پڑھے اور اس کو للّٰہ فی اللّٰہ خُدا کو بخش دے ۔ دوسرا حصہ زکوٰۃ کی نیت سے پڑھ کر اس کا ثواب رسولِ خدا صلی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلم کو بخش دے تیسرا حصہ عشر کی نیت سے پڑھ کر اس کا ثواب مصنف کتاب ہذا سیّد محبوب علی اور اس کی اولاد کو بخشے . چوتھا حصہ قفل کی نیت سے پڑھے اور اس کا ثواب تمام مسلمانوں کی ارواح کو بخشے . ایسا کرنے سے عامل



کے سارے دینی و دنیوی کام سرانجام ہو جائیں گے جس چیز پر نظر ڈالے گا مثل کبریتِ احمر کے کیمیا ہو جاتی گی اور ولایت کے مرتبہ کو پہنچ جاتے گا۔ جو آرزو دل میں کرے گا جلد بر آتے گی کیونکہ صمد اسم اعظم ہے اور صمد کے معنی نیازمندوں کی پناہ ہیں . نصاب زکوٰۃ عشر اور قفل کے بعد درگاہ خداوندی میں ہاتھ اٹھا کر یوں عرض کرے کہ اے بارِ خدایا میں نے اپنی پہنچ کے مطابق نصاب ، زکوٰۃ ، عشر اور قفل پڑھ کر ادا کر دیا ہے تو اپنے لطف و کرم سے میری کل دینی و دنیوی حاجات بر لا . پھر اس کے بعد یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْۤ اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ اَللّٰہُ الصَّمَدْ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ اَجِبْ یَا مَدُوْ وَقَائِیْلُ یَا ھُوْ کَلَانُ یَا عَالِمَ السِّرِّ وَالنَّجْوٰی یَا کَاشِفَ الضَّرِّ وَالْبَلْوٰی اِکْشِفْ عَنِّیْ الْحُزْنَ وَالْاَذٰی وَافْتَحْ عَنِّیْ فِی الْحَضَرِ وَالسَّفَرِ بَابِ الْمُرَادَاتِ مِنَ الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا کُلِّ اَمْرٍ بِقُدْرَتِکَ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ اَعِنِّیْ بِحُرْمَتِ ھٰذَا الْاَسْمَآءِ بِحُرْمَتِ اَوْلَادِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ سَیِّدِ مَحْبُوْبِ علی بِنْ سَیِّدِ عُثْمَانِ الْبُخَارِیْ وَجَمِیْعِ اَوْلِیَائِکَ وَاَصْفِیَائِکَ وَمَلَائِکَتِکَ الْمُقَرَّبِیْنَ اِقْضِ حَاجَاتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ

يَا عَالِمَ السِّرِّ وَالْخَفِيَّاتِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## ترکیب ریاضت

ترکیب ریاضت یہ ہے کہ عروج ماہ قمری سعید بروز چہار شبنہ شروع کریں لیکن تاریخ دوم یا سوم نہ ہو پاکیزہ لباس پہن کر تنہا حجرہ میں بیٹھ کر بعد نماز عشاء اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللّٰہ الصمد باموکل چار لاکھ مرتبہ پڑھے یہ عامل کو اختیار ہے کہ تعداد چار لاکھ مرتبہ پڑھے۔ بیس روز سے ساٹھ روز تک جتنے دن میں چاہے پوری کرے۔ اس سے کم یا زیادہ دن نہ لگاتے اور اثنا چلہ میں ترکِ حیوانات جلالی وجمالی کرے یعنی سوائے مونگ کی دال جو کی روٹی یا چاول جبیں صرف نمک یا کھانڈ کے سوا کچھ نہ کھلتے گھی، دودھ، انڈا، مچھلی، پیاز، لہسن، مولی، ہینگ اور گوشت ہر قسم بالکل ترک کر دے اور بعد چلہ کے ہمیشہ ترکِ حیوانات اور بدبودار چیز سے پرہیز کرے تاکہ عمل کی رجعت نہ ہو اور دورانِ چلہ ہر کس و ناکس کو اپنے متھے نہ لگنے دے صرف ایک شخص کو اپنے لیے مخصوص کرلے جو خدمت کرے اور ہمیشہ غذا حلال کھاتے خلاف شرع کوئی کام نہ کرے بعد چلہ ہر روز بلا ناغہ ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد باموکیل بمعہ درودِ شریف پڑھا کرے تاکہ عمل کی تاثیر قائم رہے اور دن بدن ترقی درجاتِ روحانی ہو اور تمام مقاصد پورے ہوتے رہیں اور دورانِ چلہ میں اللّٰہ الصمد باموکل کا غذ یا ظرف گلی پر لکھ کر روزانہ صبح و شام تا مدت چلہ کے پیا کریں بفضل اللّٰہ رجعت سے امان رہے گا اور ایام چلہ کشی میں بعد النوم غسل



کریں حالتِ ناپاکی ایک ساعت بھی نہ رہے اگر آب میسر نہ ہو تو تیمم کرے خوراک خود اپنے ہاتھ سے پکا کر کھاتے اور دعا اللّٰہ الصمد کو بھی کثرت سے پڑھا کرے انشاء اللّٰہ پڑھنے والا عامل ہوگا ہر مقصد میں ہر طرح کامیاب ہوگا اور ہر طرح کا کشف بھی ہو جاتے گا فقط۔

## دوسرا باب

### کفایت و مہمات جزوی وکلی کے بیان میں

جب کوئی دینی یا دنیوی مشکل درپیش آئے جو کسی طرح حل نہ ہوتی ہو چاہیئے کہ اللّٰہ الصمد باموکل کو بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ مع اول و آخر درودِ شریف پڑھ کر دعا کرے انشاء اللّٰہ خلاص ہوگا۔

جو شخص ہر نماز پنجگانہ کے بعد ایک سو مرتبہ اللّٰہ الصمد باموکل پڑھا کرے تو کسی رنج وغم میں مبتلا نہ ہو اور ایمان سلامت رہے جیسا کہ حضور اکرم صلی اللّٰہ علیہ وسلم نے فرمایا: یا ولدی من قرء اللہ بعد کل صلوۃ مائۃ لا یسلب ایمانہ فی الموت: یعنی اے بیٹے جس نے ہر نماز کے بعد سو مرتبہ اللّٰہ الصمد پڑھا موت کے وقت اسکا ایمان کھویا نہ جائے گا۔

جو شخص ہمیشہ نماز عصر کے بعد اللّٰہ الصمد باموکیل پچاس مرتبہ پڑھا کرے تو دونوں جہان میں اسکا مرتبہ بلند ہوگا۔

فقیر مجذوب علیشاہ کہتا ہے کہ جو شخص تین شب بدھ، جمعرات اور جمعہ متواتر ساری رات کثرت سے اللّٰہ الصمد باموکیل پڑھیگا خدا تعالیٰ اسکے جسم کو دوزخ پر حرام کر دیگا میں اسکے بارے میں قیامت کے دن حضور صلی اللّٰہ علیہ وسلم کی شفاعت کا ضامن ہوں کتاب خمس الانوار میں لکھا ہے کہ جو شخص بوقت تہجد اللّٰہ الصمد باموکل بکثرت پڑھے تو جلالِ الٰہی کی زیارت ہو اور حضور کی زیارت ہو اور کل مخلوق مسخر ہو۔

جو شخص اللّٰہ الصمد باموکل چار لاکھ دعوت کیبعد ورد رکھے تو کسی کا محتاج

نہ ہوگا۔ اور اسکی صفت سے موصوف ہو جاتے گا۔ حدیث قدسی ہے کہ الانسان سری و انا سرہٗ یعنی انسان میرا راز ہے اور میں اس کا راز ہوں۔

مردان خدا خدا بناشند لیکن ز خدا جدا بناشند

نیز اللہ تعالی فرماتا ہے کہ فاذکرونی اذکرکم ۔ ترجمہ: تم مجھے یاد کرو۔ پس جو شخص خدا تعالیٰ کو اس کے ناموں میں سے کسی ایک نام سے یاد کرے گا۔ خدا تعالےٰ اسے یاد کرے گا وہ کبھی کسی چیز کا محتاج نہ ہوگا اور جو چاہے سو پاتے گا۔ خُدا کا کلام ہے،

اذا اسئلک عبادی عنی فانی قریب اجیب دعوۃ الداع اذا دعان الخ

ترجمہ، جب تجھ سے میرے بندے میری بابت پوچھیں تو کہہ دے کہ میں بے شک قریب ہوں جب کوئی مجھے بلاتے تو میں اسکی دعوت قبول کرتا ہوں (آخر آیت تک)

کتاب جلالی مصنف سید حامد علی بخاری میں مرقوم ہے جو شخص کھانے پینے یا دیگر کسی چیز کا محتاج ہو تو اللہ الصمد باموا کیل کثرت سے پڑھا کرے۔ پس جس چیز کی حسرت اس کے دل میں ہو یا کسی کھانے پینے کی چیز وہ چیز خود بخود دستیاب ہو جائیں گی اور کسی قسم کا محتاج نہیں رہے گا۔

کتاب باقرار الانوار میں لکھا ہے جو شخص اللہ الصمد باموا کیل بطریق حروف کے کاغذ پر بروز جمعرات طلوع آفتاب ساعت مشتری میں لکھ کر اپنے دستار میں باندھے بعد نماز عشاء کے اور ایک سو بار اللہ الصمد باموا کیل پڑھ کر سو جاتے تو خواب میں زیارت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا۔



کتاب جوہر بخاری میں لکھا ہے اسم الصمد باموا کیل کی نو ہزار خاصیتیں ہیں جو شخص ریاضت کرے گا اس پر خود بخود منکشف ہو جائینگے۔

اگر کوئی اللہ الصمد باموا کیل لکھ کر اپنے گھر یا سفر میں مال اسباب میں تو ہر قسم کی اذیت سے بے خوف رہیگا۔ نہ آگ لگی گی اور نہ کوئی نقصان چور رہزن سے محفوظ رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۲ |
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |

## تیسرا باب

## کشفُ القلوبؒ کے بیان میں

اگر کشف القلوب یعنی جو شخص سامنے آتے یا جس چیز کی طرف دیکھ کر چاہے کہ اس کی دِل کی بات یا اس کی حقیقت معلوم ہو جاتے تو اللہ الصمد باموا کیل کو روزانہ بارہ ہزار بمعہ درود شریف اول و آخر کے بارہ روز تک پڑھے تو قلب روشن ہو کر کشف القلوب حاصل ہوگا یعنی جس چیز کی طرف خیال کرے گا یا جو سامنے آتے گا۔ اس کے دِل کا کل حال عامل کے دل میں منکشف ہو جائیں گے۔

## چوتھا باب

## کشف القبور کے بیان میں

اگر قبر کے حالات معلوم کرنے ہوں تو قبر کے پاس جا کر میت کی طرف منہ کر کے آنکھ بند کر کے بطور مراقب بیٹھ کر منہ پر کپڑا اوڑھ کر اللہ الصمد باموا کیل ایک سو بار بمعہ دُرود شریف کے پڑھے۔ پھر خاموش مراقب بیٹھا رہے تھوڑی دیر کے بعد قبر آواز سنائی دے گی یا غیب سے

آئے گی جو کچھ قبر والے کے حالات ہوں گے معلوم ہو جائیں گے۔ اگر بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب ساعت مشتری میں اللہ الصمد باموا کیل حرفاً لکھ کر قبر کی دائیں جانب رکھے اور خود بطور مراقب کے پاس بیٹھے تو بھی قبر کی کل حقیقت عامل پر منکشف ہوگی۔

## پانچواں باب

### مُردہ سے سوال وجواب کرنے کے بیان میں

اگر چاہو کہ قبر والے سے سوال کر کے کسی کا جواب حاصل کروں۔ تو شب چہارشنبہ کو قبر کے پاس جا کر منہ قبر کی طرف کر کے ایک بار الحمد شریف اور تین مرتبہ قل ہو اللہ پڑھ کر میت کو بخشے اور پھر قبر پر انگشت شہادت رکھ کر پچاس بار اللہ الصمد باموا کیل پڑھے اور پھر بطور مراقب خاموش بیٹھا رہے کچھ دیر میں قبر سے آواز آئے گی جو جو سوال کرو گے اس کا جواب مل جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## چھٹا باب

### زمین وآسمان کی سیر کرنے اور ہوا پر اڑنے کے بیان میں

جو شخص چاہے کہ زمین وآسمان کی سیر حاصل ہو تو اس کو چاہیئے کہ پانچ شب بشب دوشنبہ سے شب جمعہ تک روزانہ پانچ ہزار بار اللہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف اول آخر پڑھے۔ تو مرتبہ ولایت حاصل ہوگا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس اور حضرت خضر علیہ السلام کی ملاقات سے مشرف ہوگا اور قوت روحانی پیدا ہو کر ہوا پر اڑنے کی قدرت حاصل ہو جائے گی اور تمام زمین وآسمان یا دیگر متبرک مقامات مثلاً کعبہ شریف یا مدینہ منورہ یا جس جگہ جانا چاہے گا آناً فاناً ہوا پر اڑ کر پہنچ جائیگا۔



اگر اللہ الصمد باموا کیل اس نقش کو لکھ کر رات کو سر پر باندھ کر سو جائے تو خواب میں کعبہ شریف کا طواف کریگا۔ نقش یہ ہے:-

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۳۰ | ۹۰ | ٦٦ |
| ۸۹ | ٦۷ | ۳ | ۳۱ |
| ٦۸ | ۹۲ | ۳۸ | ۲ |
| ۳۹ | ۱ | ٦۹ | ۹۱ |

## ساتواں باب

### خزانہ غیب معلوم کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ خزانہ ہو اور معلوم کرنا چاہے کس جگہ ہے تو اللہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف پانچ روز تک ہر شب بشب دوشنبہ سے شب جمعہ تک روزانہ پانچ ہزار بار پڑھا کرے عامل کو خود بخود کشف ہو جائے گا کہ فلاں جگہ خزانہ ہے اور یا کوئی بزرگ خواب میں آکر بتا دے گا کہ فلاں جگہ خزانہ ہے اور اس طریقے سے نکالا جائے اگر اللہ الصمد باموا کیل بمعہ نقش لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر جس جگہ خزانہ کا شبہ ہو چھوڑ دیں۔ مرغ عین خزانہ کے اوپر کھڑا ہو کر آواز دے گا۔ پس عامل اپنے تصرف سے خزانہ حاصل کرے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
| ۹٦ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ٦ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

## آٹھواں باب

### بادشاہ اور امراء یا کسی بادشاہ کو مسخر کرنے کے بیان میں

اگر بادشاہ یا کسی امیر یا کوئی ایک خاص مطلوب کو مسخر کرنا چاہے تو بیس روز تک روزانہ ایک ہزار بار اللہ الصمد باموا کیل بمعہ درود شریف اول آخر تمام مطلوب بمعہ والدہ کیساتھ تصور کر کے پڑھے اور مطلوب مسخر ومطیع ہو کر حاضر خدمت ہوگا۔ جو کچھ حکم دو گے قبول کرے گا۔ یا الف

نمازِ عشا ایک سو بار اللہ الصمد باموا کیل پڑھ کر مطلوب کی طرف دم کیا جائے ہفتہ عشرہ میں مطلوب فرمانبردار ہو کر حاضر ہوگا۔ اگر اس نقش کو لکھ کر اللہ الصمد باموا کیل بطریق حروف لکھ کر نام طالب و مطلوب بمعہ والدہ بھی لکھ کر دھوپ میں یا زیرِ آتش رکھیں گرمی پہنچتے ہی مطلوب حاضر ہوگا۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |
| ۳ | ۱۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۸۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |

## نواں باب

### مسخر کردن انس وجن دیو، پری وغیرہ کے بیان میں

اگر بندگانِ خدا انسان یا دیگر مخلوق جن، دیو، پری کی تسخیر چاہتے ہو تو یکشنبہ کے روز سے بعد صبح روزانہ تین ہزار بار اللہ الصمد باموا کیل سات روز تک پڑھے تو جس مخلوق کو مسخر کرنے کی نیت سے پڑھے گا وہ مسخر و مطیع ہو کر حاضر خدمت ہوں گے جو کچھ حکم دو گے یا جو چیز یا میوہ جات فصل بے فصل طلب کرو گے فوراً لا کر حاضر کریں گے اور ہمیشہ فرمانبردار رہیں گے (انشاءاللہ تعالیٰ)

## دسواں باب

### علم کیمیا و سیمیا و ریمیا کے حاصل کرنے کے بیان میں

جو شخص چاہے کہ علم کیمیا یعنی نقرہ و ذہب بنانے کے طریقے حاصل ہوں یا کہ سیمیا یا ریمیا جس کو علم نجوم کہتے ہیں۔ ان علموں میں سے جس کو حاصل کرنا ہو تو چاہیئے کہ پانچ روز تک روزانہ ہر شب سات



ہزار بار اللہ الصمد باموا کیل بمعہ دُرود شریف کے پڑھے اور اپنے مقصد کی دُعا کرتا ہے۔ پس ایک شخص غائب سے پیدا ہو کر عامل پر ایک ایسی نظرِ توجہ کی ڈالے گا۔ جس سے کل علم حاصل ہو جائیں گے اور حضور پرنور کی زیارت سے مشرف ہوگا اور اگر اللہ الصمد بمعہ باموا کیل اس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں اور اپنے مقاصد کی دعا کرتا ہے تو بھی ایک شخص غائب سے پیدا ہو کر یہ سب علم عامل کو سکھا دے گا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷ | ۱۲ | ۲ | ۸۹ |
| ۱ | ۹۰ | ۹۶ | ۱۳ |
| ۹۱ | ۴ | ۱۰ | ۹۵ |
| ۱۱۶ | ۹۴ | ۹۲ | ۳ |

## گیارہواں باب

### دستیاب کرنا کچا یا پکا کھانا در صحرا وغیرہ میں

اگر بستی سے دور جنگل یا صحرا وغیرہ میں یا ایسی جگہ پہنچ جائے جہاں کوئی چیز میسر نہ ہو اور مطلب ہو کہ ہر چیز خوردن کچا یا پکا حاصل ہو جائے تو گیارہ بار اللہ الصمد باموا کیل پڑھ کر دُعا کریں۔ پھر تھوڑی دیر میں کوئی شخص بشکل انسانی حاضر ہوگا جس چیز کی طلب ہوگی حاضر کردے گا۔ باذن اللہ تعالیٰ۔

## بارہواں باب

### رجال الغیب کے مسخر کرنے کے بیان میں

اگر رجال الغیب کی تسخیر مطلوب ہو تو ایک چھری فولادی پر باموا کیل اللہ الصمد لکھ کر زمین میں گاڑ دیں۔ پھر اللہ الصمد باموا کیل ستر بار پڑھ کر چھری پر دم کریں اور دعا کریں۔ پھر فوراً رجال الغیب یعنی زمین کے اندر کی تمام مخلوق پیدا ہو کر مسخر اور مطیع ہوں گے اور جو کہو گے بجا لائیں گے۔

(انشاءاللہ تعالیٰ)

## تیرھواں باب

### مسخر کرنے فیل یا شیر برائے خود سواری کرنے کے بیان میں

اگر کوئی شخص چاہے کہ فیل یا شیر پیدا ہوں تا کہ میں ان پر سواری کروں تو اس کو چاہیئے کہ اللہ الصمد با موا کیل بمعہ درود شریف اسّی بار پڑھ کر دعا بدرگاہِ ربّ العالمین میں اپنے مقصد کی دعا کرے۔ پس فوراً فیل یا شیر جس چیز کی ضرورت ہو گی حاضر ہو کر مطیع و مسخر ہوں گے جس پر چاہے سواری کریں۔ جہاں چاہو گے لے جائیں گے اگر یہ نقش بمعہ اللہ الصمد با موا کیل لکھ کر درخت پر باندھیں اور اپنے مقصد کی دعا باری تعالیٰ سے کریں تو بھی اسی جگہ فوراً فیل یا شیر حاضر ہو کر مطیع ہوں گے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۸۳ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۷۹ | ۸ |
| ۱۸۱ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۸۰ |

## چودھواں باب

### سانپ بچھو کے مسخر کرنے کے بیان میں

اگر سانپ بچھو کی تسخیر چاہتے ہو تو اللہ الصمد با موا کیل بمعہ درودِ شریف دو ہزار بار روزانہ پانچ روز تک پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کرے بحکم ایزدی فوراً سانپ بچھو بکثرت پیدا ہو کر مسخر و مطیع ہوں گے اور جو کچھ حکم دو گے فوراً بجا لائیں گے۔



## پندرھواں باب

### سانپ و دیگر موذی جانور دفع کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ سانپ یا دیگر کوئی موذی جانور مخلوقِ خدا کو تکلیف پہنچاتے ہوں تو چاہیئے کہ نو روز تک روزانہ ایک ہزار بار با موا کیل اللہ الصمد بمعہ درود شریف کے پڑھے اور پانی پر دم کر کے اُس اُس جگہ چھڑک دیں۔ تو تمام موذی جانور نقصان پہنچانے والے اس جگہ کو چھوڑ چلے جائیں گے اور اس جگہ پر نہیں آئیں گے اگر کسی کو سانپ بچھو یا دیگر کسی جانور مثلاً کتا، گیدڑ وغیرہ نے کاٹا ہو اور جس کے خوف سے ہلاکت کا ڈر ہو تو اللہ الصمد با موا کیل بمعہ درودِ شریف اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس مریض کو پلا دیں اور مریض پر بھی دم کر کے اس مریض کو پلا دیں اور مریض پر بھی دم کریں تو ہر قسم کا زہر دفع ہو کر مریض بالکل تندرست ہو جائے گا۔

## سولھواں باب

### ہوا کو مسخر کرنے کے بیان میں

اگر ہوا کو مسخر کرنا ہو تو روزانہ نو روز تک ایک ہزار بار اللہ الصمد با موا کیل بمعہ درودِ شریف پڑھ کر دعا کریں۔ تو فوراً ہوا مسخر اور فرمانبردار ہو گی جس طرف حکم دو گے اسی طرف ہوا جائے گی۔ اگر کسی کے جسم میں کسی جگہ ریح ٹھہر کر درد رہتا ہو تو اللہ الصمد با موا کیل بمعہ درودِ شریف گیارہ بار پڑھ کر باد کے مقام پر دم کریں باذن اللہ تعالیٰ ہر قسم کی ریح باد دفع ہو کر جسم میں کوئی درد نہ رہے گا۔

## ستارھواں باب

### آگ پیدا کرنے اور غیب کرنے کے بیان میں

اگر کسی جنگل یا صحرا میں آگ پیدا کرنا چاہو تو ایک کوری ٹھیکری پر دم کر کے زمین پر ماریں۔ پس فوراً آتش عظیم پیدا ہو گی اگر کسی کے گھر یا کسی مخصوص جگہ آگ لگانی ہو تو اللہ الصمد بمعہ مواکیل کو ایک مشت خاک پاک پر ایک سو بار پڑھ کر دم کر کے جس جگہ پر ڈالو گے وہاں فوراً آگ پیدا ہو کر کل چیزیں اینٹ، پتھر، لوہا سب جل کر خاک در خاک ہو جائیں گے اگر پھر آگ کو دفع کرنا چاہو تو صرف نو بار پڑھ کر آگ کی طرف دم کر دیں فوراً آگ بجھ کر غائب ہو جائے گی۔

## اٹھارھواں باب

### برو بحر مسخر کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ دریا کی اس قدر طغیانی ہو۔ جس سے مخلوق کو تکلیف پہنچتی ہو یا دریا کو خشک کرنا منظور ہو تو ایک مٹی کے پاک ڈھیلے پر اسی بار اللہ الصمد با مواکیل بمعہ درود شریف پڑھ کر دم کر کے دریا میں ڈال دیں تو فوراً دریا کی طغیانی ختم ہو کر ہٹ جائے گا یا خشک ہو جائے گا۔ پھر جب چاہو کہ دریا جاری ہو تو ایک سو بار پڑھ کر دریا کی طرف دم کر دیں دریا جاری ہو جائے گا۔ باذن اللہ تعالیٰ

اگر چاہو کہ زمین کوتاہ ہو جائے تو زمین پر ایک بڑا دائرہ گول کھینچ کر اللہ الصمد با مواکیل ایک سو بار پڑھ کر دائرے کے اندر زمین پر دم کر دیں پس فوراً زمین چھوٹی ہو جائے گی۔ جہاں چاہو چند قدم رکھتے ہی پہنچ جاؤ گے۔ اگر پھر چاہو کہ زمین دراز ہو جائے



تو دائرہ کو اپنے ہاتھ سے مٹا کر مٹی کو ہوا میں اڑا دیں۔ پس زمین دراز ہو جائے گی اگر مشتری کی ساعت میں یعنی بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب اللہ الصمد با مواکیل اس نقش کو لکھ کر اپنے ران پر باندھے اور راستہ چلے تو اس کے چلنے میں زمین کوتاہ ہو جائے گی۔ جہاں چاہو ہزاروں میل کا سفر چند منٹ میں طے کر لو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸۰ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۷۹ |
| ٦ | ۹ | ۱۸۲ | ۳ |
| ۱۸۱ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## انیسواں باب

### چاند سورج مسخر کرنے کے بیان میں

اگر چاند سورج مسخر کرنا ہو تو سات روز تک روزانہ پانچ ہزار بار اللہ الصمد با مواکیل بمعہ درودِ شریف پڑھے اور دعا کرے۔ پس چاند، سورج یا جس ستارہ کو مسخر کرنے کی نیت ہو گی حاضر ہو کر فرمانبردار ہو گا جو حکم دو گے بجا لائیں گے۔ باذن اللہ تعالیٰ۔

## بیسواں باب

### فراخی رزق و ادائے قرض کے بیان میں

اگر کسی کو تنگدستی کی وجہ سے رزق کی کمی ہو تو چاہئے کہ بعد نماز صبح کے روزانہ اللہ الصمد با مواکیل بمعہ درود شریف ایک سو بار پڑھا کرے۔ چند روز میں رزق کی کشادگی اور ہر قسم کی تنگی دور ہو جائے گی اگر قرض دار ہے تو بعد ہر نماز فرض پنجگانہ کے اللہ الصمد با مواکیل بمعہ درود شریف پچاس بار پڑھا کرے۔ اللہ تعالیٰ کسی نہ کسی وسیلہ سے جلدی قرض ادا کر دے گا اور دن بدن دولت زیادہ ہوتی

جائے گی ۔ اور چور و ہر قسم کے نقصان سے اللہ کی امان میں رہے گا۔

اگر اللہ الصمد یا مواکیل بمعہ اس نقش کے لکھ کر اپنے گھر یا مال اسباب میں رکھیں تو دن بدن دولت زیادہ ہوگی ، چور اور ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الصمد ٦٦ | ٣٩ | ٥ | ٩٠ |
| ٦ | ٨٩ | ٦٧ | ٣٨ |
| ٨٨ | ٣ | ٤١ | ٦٨ |
| ٤٠ | ٦٩ | ٤٧ | ٤ |

## اکیسواں باب

### بخت بستہ کرنے یا کھولنے کے بیان میں

جب کوئی ظالم و فاسق مخلوقِ خدا کو بہت ناجائز تنگ کرتا ہو تو اللہ الصمد با مواکیل بمعہ نام ظالم و مادر لکھ کر پرانی قبر میں پیروں کی طرف دفن کریں پس اس ظالم کا بخت ایسا بستہ ہوگا کہ تمام اس کے کاروبار درہم برہم ہو کر ہر قسم کی تنگی واقع ہو جائے گی اگر کسی بخت بستہ کو کھولنا چاہو تو لوبان پر ایک سو بار اللہ الصمد با مواکیل بمعہ درود شریف پر دم کر کے بخت بستہ کے سامنے آگ میں ڈال کر جلائے تاکہ لوبان کی خوشبو اس کے دماغ تک پہنچ جائے ۔ پس بستہ بخت کشادہ ہو جائے گا ۔

## بائیسواں باب

### ہر قسم بیماری دفع کرنے کے بیان میں

اگر کوئی شخص ایسی بیماری میں مبتلا ہو کہ جس کے علاج سے اطبا عاجز آگئے ہوں اور کسی طرح صحت یاب نہ ہوتا ہو مثلاً ، سل ، دق دائمی ، نزلہ ، ضیق النفس ، وجع المفاصل ، ذیابیطس اور دیگر لاحق امراض



کیلئے روزانہ ایک ہزار بار اللہ الصمد با مواکیل پڑھ کر مریض پر دم کریں ۔ اور چند مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں تو ہر قسم کا مرض مدت اکیس تین روز میں دفع ہو کر مریض تندرست و توانا ہو جائیگا ۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## تئیسواں باب

### ظالم کو سزا دینے کے بیان میں

اگر کوئی ظالم فاسق جو مخلوق کو ناجائز تنگ کرتا ہو اس کو ہلاک کرنا منظور ہو تو ماہ قمری کے آخری منگل کو قبر کے پاؤں کی طرف بیٹھ کر منہ میں برگ نیم یا کوئی کڑوی چیز رکھ کر ایک ہزار بار اللہ الصمد با مواکیل تین روز تک پڑھے اور دعا کریں ۔ کہ الٰہی فلاں شخص را ہلاک کن ۔ تو وہ شخص ایسی سخت بیماری میں مبتلا ہوگا ۔ جس سے وہ آخر کار ہلاک ہو جائیگا ۔

## چوبیسواں باب

### خواب کے بند کرنے اور کھولنے کے بیان میں

اگر کسی ظالم فاسق کی نیند بند کرنی ہو کہ دن رات میں کسی وقت نہ سوئے تو نام دشمن بمعہ والدہ اللہ الصمد با مواکیل کے ساتھ بروز بدھ وقت طلوع آفتاب ساعت عطارد میں لکھ کر زیر آتش دفن کر دے ۔ تاکہ گرمی پہنچتی رہے ۔ پس دشمن کی نیند ایسی بند ہوگی ۔ کبھی نہ سوئے گا ۔ آخر کار دیوانہ ہو کر گھر بار چھوڑ کر بری حالت سے ہلاک ہوگا اور جب کسی کی نیند کھولنی چاہو تو لکھے ہوئے کو آگ سے نکال کر پانی میں دھو کر بہا دیں اور چند مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کر دیں ۔ پس اس کی نیند کھل جائے گی اور جلدی آرام ہو جائے گا ۔

## پچیسواں باب

### بستہ کرنے شہوت زانی کے بیان میں

اگر کوئی شخص بہت زانی ہو اور کسی نصیحت سے باز نہ آتا ہو تو ایک چھری فولادی پر اللّٰہ الصمد باموائیل لکھ کر پھر پچاس مرتبہ اللّٰہ الصمد باموائیل بمعہ نام زانی و مادر پڑھ کر چھری پر دم کر کے نمناک زمین میں دفن کر دیں۔ پھر اس کی شہوت ایسی بستہ ہوگی کہ کسی عورت کے قابل نہ رہے گا۔

پھر جب چاہو کہ شہوت بستہ کُھل جائے تو چھری کو نکال کر ہزار بار اللّٰہ الصمد باموائیل پڑھ کر چھری پر دم کر کے دھو کر پانی میں بہا دیں۔ بستہ شدہ کھل کر از سرے نو مرد قابل عورت کے ہو جائے گا یا سات ٹکڑے روٹی پر پڑھ کر کھلا دیں۔

## چھبیسواں باب

### مُردہ دل زندہ کرنے کے بیان میں

اگر کسی کا دل ایسا ہو کہ نماز، روزہ یا دیگر عبادات یا اطاعت خدا رسولؐ سے منحرف ہو تو شب چہار شبنہ سے تا شب جمعہ تین روز تک برابر روزانہ ایک مجلس میں ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد باموائیل بمعہ دُرود شریف کے پڑھے۔ تو مردہ دل زندہ ہو کر غفلت و کاہلی و فراموشی دُور ہو کر کم کھانا کم سونا، اور عبادت کرنے کی عادت ہو جائیگی۔ انشاءاللّٰہ تعالیٰ



## ستائیسواں باب

### کرامت کردن برزمین ایک ساعت میں آب و درخت میوہ جات پیدا ہو کر کھاتے جائیں

جو چاہے کہ ایک ساعت میں طرح طرح کی کرامات دکھائے اور زمین پر درخت فوراً پیدا ہو کر میوہ جات خوردنی پیدا ہوں یا دیگر پانی کھانا وغیرہ نعمتیں موجود ہوں تو اللّٰہ الصمد باموائیل کوری ٹھیکری آب نادیدہ پر بروز سوموار بوقت طلوعِ آفتاب ساعت قمر میں لکھ کر زمین میں دفن کر دیں تو فی الحال کل چیزیں آب و نعمت میوہ جات درخت وغیرہ پیدا ہوں گے۔ خود بھی کھاتے اور مخلوق کو بھی کھلاتے۔ پھر جب ناپید کرنا ہو تو ٹھیکری زمین سے نکال دیں۔ سب کچھ کرشمے دُور ہو جائیں گے۔

## اٹھائیسواں باب

### آسیبؔ کے علاج کے بیان میں

اگر کسی مرد یا عورت پر جن یا دیو، پری کا اثر ہو اور کسی طرح نہ جاتا ہو اور نہ جواب دیتا ہو کہ میں کون ہوں تو ایک پھول گلاب خوشبودار پر سات بار اللّٰہ الصمد باموائیل اور سات بار آیت:

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ۭ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ۭ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا (پ ۲۸ ع ۱۷ طلاق)

پڑھ کر پھول پر دم کر کے مریض کو سونگھاتے۔ پس بو گل دماغ میں پہنچتے ہی جن وغیرہ جس کا بھی اثر ہوگا بولنے لگے گا کہ میں فلاں ہوں اور یہ میرا نام ہے میرا جسم سر سے پیر تک آہنی زنجیر سے بندھ گیا ہے مجھ کو چھوڑ دو پھر نہ آؤں گا اگر وہ حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام اور حضرت پیران پیر سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی قسم کھا کر کہے کہ مجھے چھوڑ دو پھر نہ آؤں گا تو چاہئے کہ آزاد کر دیں کیونکہ جن بھی مخلوقِ خدا ہے۔ جب وہ توبہ کرے تو چھوڑ دینا چاہئے اگر وہ کسی طرح چھوڑنے یا قسم کھانے پر رضامند نہ ہو تو تین عدد ہانڈی گلی بمعہ سرپوش آب نا دیدہ لے کر سرپوش پر دُعا ذیل اندر کی جانب لکھ کر پھر ماش سیاہ ایک مٹھی لے کر دُعا ذیل گیارہ بار پڑھ کر ماش پر دم کر کے مریض کے سر سے لے کر پاؤں تک تین بار ہاتھ پھرا کر ماش ہانڈی میں ڈال کر اوپر فوراً سرپوش سے بند کر دیں۔ اور کوئی وزن دار چیز رکھ دیں نیچے ہانڈی کے آگ جلائیں منہ آٹا سے بند کر دیں۔ سوئی کے برابر بھی سوراخ نہ رہے ورنہ جن بھاگ جائے گا احتیاط رکھیں۔ پس جن کے جلنے کی علامت معلوم ہوگی یعنی ہانڈی حرکت کرے گی اور جلنے کی نہایت بدبو آئے گی۔ جس سے ثابت ہوگا جن جل کر ہلاک ہو گیا ہے اسی طرح تین عدد ہانڈیاں بمعہ سرپوش اور ماش سیاہ کا عمل کریں تاکہ اگر اس کے ساتھی حملہ آور ہوں تو وہ بھی قید ہو کر جل کر ہلاک ہو جائیں پھر ہانڈیوں کو زمین کے اندر گہرا دفن کر دیں۔ پس مریض کے درد سر و نیم سر و درد بدن و دیوانگی رفع ہو کر بالکل تندرست ہو جائے گا۔ سرپوش پر لکھنے کی دُعا یہ ہے:-

اَللّٰهُ الصَّمَدُ اَجِبْ يَا اِسْرَافِيْلُ اَجِبْ يَا مَدُوْفَاتِيْلُ



يَا هُوْ كَلَاٰنُ گرد باگرد ہزار در ہزار حِصَارْ بَبَسْتَمْ قُفْلْ شَذَائِيُوْا لِلَدْعِيْ جُبُوْسَا مَنُوْعًا عَالِمًا طِيُوْسُوْنًا سَلِيْخًا مَلِيْخَا مَلْقُوْمًا يَا قَيُّوْمًا بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ اِهْيًا اِشْرَاهِيًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## انتیسواں باب

## متفرق کرامات کے بیان میں

اگر چاہے کہ مجلس میں سانپ پیدا ہو تو ایک لکڑی بقدر گز پر ایک سو بار اللّٰہ الصّمد یا مواکیل پڑھ کر دم کر کے مجلس میں چھوڑ دیں۔ وہ لکڑی فی الفور سانپ بن جائے گی جب چاہو کہ پھر لکڑی ہو۔ اکیس بار پڑھ کر دم کریں لکڑی ہوگی یا کہ مجلس میں بچھو پیدا کرنے ہوں تو نیم کے پتوں پر پچاس بار اللّٰہ الصّمد یا مواکیل پڑھ کر دم کر کے مجلس میں چھوڑ دیں وہ لکڑی فی الفور سانپ بن جب پھر چاہو پتے ہو جائیں چند مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں پتے بن جائیں گے۔

اگر چاہو کہ کنوئیں سے پانی ابل کر باہر آجائے تو ایک مٹی کے پاک ڈلے پر ستر بار اللّٰہ الصمد یا مواکیل پڑھ کر دم کر کے کنوئیں میں ڈال دیں فوراً کنوئیں کا پانی اُبل کر باہر آجائے گا اور جب چاہو کہ پھر پانی جگہ پر چلا جائے تو نو بار پڑھ کر پانی کی طرف دم کر دیں۔ کنوئیں کا پانی پھر اپنی اصلی جگہ پر چلا جائے گا۔

اگر کسی کا ارادہ ہو کہ جنگل میں چراغ روشن ہوں تو چار کوری ٹھیکریوں پر اللّٰہ الصمد یا مواکیل ایک ایک بار لکھ کر پھر ستر بار پڑھ کر

ٹھیکریوں پر دم کر کے چاروں طرف ایک ایک کر کے ڈال دیں. فی الحال چار چراغ روشن ہو جائیں گے جب تک چاہو گے روشن رہیں گے. جب بجھانا ہو تو چار ڈلے پاک مٹی پر نو نو بار ہر ڈلے پر پڑھ کر دم کر کے چراغوں کی طرف پھینک دیں. چراغ غائب ہو جائیں گے اگر بعد نماز فریضہ پنجگانہ کے ایک ایک سو بار اللہُ الصمد باموا کیل پڑھا کرے گا. اس کی دِل کی آنکھ کی تاریکی دُور کر روشن ضمیر ہو جائے گا.

اگر بعد نماز عشاء ہمیشہ پچاس بار اللہُ الصمد باموا کیل کا وِرد رکھے گا. تو وقت نزع موت سکرات اس پر آسان ہو گی اور سلامتی ایمان کے ساتھ اس جہاں سے رخصت ہو گا قبر کے عذاب سے نجات پائے گا. قیامت میں اس کا حشر نیک اور صالحین کے ساتھ ہو گا. انشاء اللہ تعالیٰ.

## اجازتِ خاص و عام

معلوم ہو کہ اللہُ الصمد باموا کیل کی نو ہزار خاصیتیں ہیں جو عامل پر خود بخود منکشف ہو جائیں گی اور واضح رہے کہ جو کوئی ایک کروڑ مرتبہ اللہُ الصمد باموا کیل پڑھ لے تو دائم الحضوری حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ہو جاتے گا. عقل مند کو اشارہ کافی ہے بہر حال فقیر سید محبوب علی شاہ بن عثمان علی شاہ بخاری دہلوی اپنے معمولات اور اپنے مرشد سیّد محمود علی عرف قل ہو اللہ شاہ بھڑوچی رحمۃ اللہ علیہ کی تعلیم و تلقین کے مطابق رفاہِ عام کی خاطر اللہُ الصمد باموا کیل کے چند خواص کتاب ھذا مفتاح الولایت میں درج کرتا ہے تاکہ مریدانِ صادق اور طالبانِ حق کا ذوق و شوق بڑھتا رہے اور دنیا کی فضول و لغو باتوں اور فروعی



اعمال سے بچ کر صرف اپنے معبودِ حقیقی کی یاد میں مطابق سنّت سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کرتے ہوئے تمام مصائب دینی و دنیاوی سے امان حاصل کر کے اپنے مقاصد میں کامیاب رہیں ہر فرد و بشر مرد عورت نسلِ انسان کو ریاضت اللہُ الصمد باموا کیل بمعہ فوائد عام اجازت کلہم کی دیتا ہے. جس کا دِل چاہے میرے لکھے کے مطابق عمل کرے کسی قسم کی رجعت یا خوف طاری نہ ہو گا کیونکہ میرے دادا مرشد صل علیٰ شاہ سے تمام روحانیات خصوصاً موا کیلوں و جناتوں نے وعدہ کیا ہوا ہے. کہ تیرے سلسلے قادریہ غوثیہ پر چلنے والے کو کسی قسم کا خوف یا تکلیف نہ پہنچائیں گے اور فقیر نے یہ کتاب مفتاح الولایت اوّل سے لے کر حرف بحرف آخر تک حضرت پیرانِ پیر عبد القادر جیلانی کی منظوری اور اجازت سے لکھی ہے قسم ہے اس رب لازوال کی جس کے قبضہ قدرت میں کل عالم ہے میرے لکھے کے عین مطابق ریاضت کرنیوالا اپنے مقاصد میں کامیاب نہ ہو تو روزِ حشر میرا دامن اس کے ہاتھ ہو گا جھوٹ پر لعنت بیح بر صلوٰۃ. آؤ جس کا دل چاہے معرفت کا سمندر لبریز ہے شرابِ شوقِ عشق پی کر گوہرِ نایاب حاصل کر کے دُنیا فانی سے بقا باللہ ہو کر ایک ذات میں مل کر دوامی زندگی حاصل کریں کیونکہ ؎

درخاندان قادریہ غوثیہ نا امیدی نیست

# بیان رجال الغیب

عامل کو چاہیئے کہ ہر اعمال خیر و شر میں سمت رجال الغیب کا خیال رکھے۔ جس سمت رجال الغیب ہوں اوّل ان کو سلام کہے۔ پھر ان کی اپنی پشت کی طرف یا بائیں طرف کر کے اپنا عمل پڑھے روزانہ اسی طرح کیا کرے کیونکہ اگر رجال الغیب سامنے یا دائیں جانب ہوں تو تمام عمل مثل مقناطیس سلب ہو جاتا ہے۔ یاد رہے حساب رجال الغیب چاند کی تاریخ کے مطابق ہے اور چاند کی تاریخ طلوع قمر یعنی مغرب سے شروع ہو جاتی ہے۔ دوران دعوت اللّٰہ الصّمد یا مواکیل بھی رجال الغیب کا خیال رکھے ذیل میں عامل کی سہولت کیلئے سلام و نقشہ رجال الغیب درج ہے۔ رجال الغیب کی مزید تفصیل کے لیے ہماری کتاب دعوت متوکلات کا مطالعہ کرے۔ سلام رجال الغیب یہ ہے :-

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا رِجَالُ الْغَيْبِ وَيَا اَرْوَاحُ
الْمُقَدَّسَةِ اَغِيْثُوْنِیْ بِغَوْثَةِ وَانْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَةِ يَا رُقَبَآءُ
وَيَا نُقَبَآءُ وَيَا نُجَبَآءُ وَيَا اَبْدَالُ وَيَا اَوْتَادُ وَيَا اَقْطَابُ
وَيَا قُطْبُ الْاَقْطَابِ اُمْدُدُوْنِیْ فِیْ هٰذَا الْاَمْرِ
سَلَّمَكُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ بِحَقِّ
سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝






## نقشہ ماہِ قمری سعد منقلب و نحس

ماہِ سعید میں جو عمل کیا جاتا ہے وہ کامیاب ہوتا ہے اور ماہ منقلب و نحس میں عمل کرنے سے ناکامی اور رجعت ہو جاتی ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثابت و سعید | محرم | ربیع الثانی | رجب | شوال |
| ذو جدین منقلب | صفر | جمادی الاوّل | شعبان | ذی القعد |
| نحس و منقلب | ربیع الاوّل | جمادی الثانی | رمضان | ذی الحج |

## شجرہ شریف بطریقہ واسطہ خواجگان قادریہ غوثیہ بالوا

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
أَلَا إِنَّ أَوْلِيَاءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ
الَّذِيْنَ آمَنُوْا وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ ۝ أَصْلُهَا ثَابِتٌ وَفَرْعُهَا فِي السَّمَاءِ

یا الٰہ العالمین یا انت خیر الراحمین — رحم فرما اپنی ذاتِ کبریا کے واسطے
فضل کر یارب مرے حالِ زبوں پر رحم کر — ڈال مجھ آلودۂ عصیاں پر رحمت کی نظر
تجھ کو اپنی کبریائی کی قسم ہے بے نیاز — مجھ سراپا معصیت پر کر درِ افضال باز
تجھ کو دیتا ہوں تیرے جود و سخا کا واسطہ — فضل کا رحمت کا بخشش کا عطا کا واسطہ
تیرے رحمت کے خزانے میں کمی کوئی نہیں — اور تیرے جود و کرم کی انتہا کوئی نہیں
میں کہوں بے واسطہ کس منہ سے بخشش کیلئے — کچھ وسیلے پیش کرتا ہوں سفارش کیلئے
صدقہ محبوب علی عرف نور اللہ کامل ولی — مقتدا پیشوا رہنما کے واسطے
مرشد قل ھو اللہ شاہ صل علی کے طفیل — تبارک شاہ بسم اللہ نوا کے واسطے
واسطہ شاہ گلاب و یتیم شاہ اولی الیقین — شاہ تقی اور مظفر شاہ سخا کے واسطے
اولی الحسین شاہ وہاب حاجی قاسم کاملین — شیخ قادر شاہ حلیم پارسا کے واسطے
خواجہ نخفیان سیف اللہ بیراگ شاہ — حسن شاہ عبد الجبار رہنما کے واسطے
منبع جود و سخا نور الحق عین اللہ شاہ — شیخ محی الدین قادر غوث الوریٰ کے واسطے
بوسعید و بوالحسن یعنی علی اور ابو الفرح — عبد واحد شیخ شبلی باصفا کے واسطے
حضرت جنید بغدادی سری سقطی عرفانِ بحر — معروف کرخی داود طائی شاہ ہدیٰ کے واسطے
پیر کامل حبیب عجمی شناسائے سرِ حق — خواجگان حسن بصری پیشوا کے واسطے
والدِ حسن و حسین زوجِ بتول حضرت علی — مشکل کشا مرتضیٰ شیر خدا کے واسطے
واسطہ سید الثقلین کون و مکاں کے واسطے — یٰسین مزمل محمد مصطفیٰ کے واسطے
میرا دل رکھ دائما ذاکر بذکرِ اسمِ ذات — آل اور اصحاب احمد مجتبیٰ کے واسطے



وقتِ نزع با ایمان دنیا سے اٹھانا اے خدا — اور کلمہ طیبہ ہو زباں پر آخری شفا کے واسطے
قبر میں آرام مجھ کو ابتدا سے ہو عطا — مرشدانِ دینِ پاک مصطفیٰ کے واسطے
کر دعا مجھ مملوئے عصیاں کی یہ مستجاب
خواجگان قادری غوث الوریٰ کے واسطے

## اِلتجاء بدرگاہِ خُدا

کر قبول برکت سے ان ناموں کی ہر جائز دعا — یارب اپنی رحمت بے انتہا کے واسطے
میرا دل رکھ دائما ذاکر بذکرِ اسمِ ذات — اے خدا جملہ مقدس اصفیا کے واسطے
نیکوں سے دور بادریائے عصیاں غرق ہوں — دے رہائی اے خدا مجھ مبتلا کے واسطے
اے خدا مجھ کو تہی دستی کی کلفت سے بچا — اپنے اکمل جود اور فضل سخا کے واسطے
میرے ہر دشمن کو مجھ پر اے خدا رحم بنا — اپنی رحمانی رحیمی اور عطا کے واسطے
یا الٰہی کارِ شیطانی سے مجھ کو دور رکھ — ہر عمل مجھ سے کرا اپنی رضا کے واسطے
قبر میں آرام مجھ کو ابتدا سے ہو عطا
اے خدا حضرت محمد مصطفیٰ کے واسطے

کتبہ: سگِ درگاہِ شاہ جیلانی محمد اعظم قادریہ غوثیہ ساکنہ ڈھیی تحصیل و ضلع پاکپتن شریف

## مدحِ غوثِ اعظم دستگیر قدس سرہ العزیز

اے دستگیرِ عالم تم سا نہ کوئی ولی ہے
تم نام پاک لیتے لاکھوں بلا ٹلی ہے

کعبہ کے مرتبہ سے ثانی تیری گلی ہے    جاروب کش تمہارا اِک آن میں ولی ہے
خاکِ قدم تمہاری سُرمہ سے بھلی ہے    اے دستگیرِ عالم تم سا نہ کوئی ولی ہے
جو کوئی تیری طاعت سے سر اپنا پھراوے    حق اس کو مرتبے سے اک لحظہ میں گراوے
منکر تیرے حکم کا دونوں جہاں سے جاوے    مرضی بنا تمہاری فردوس کہاں سے پاوے
صد بار گرچہ اسکو رضواں سے یکدلی ہے    اے دستگیرِ عالم تم سا نہ کوئی ولی ہے
تم نے نبی کے دین کی کشتی عجب چڑھائی    مدت کی ڈوبی کشتی اِک لحظہ میں ترائی
حق کے حکم سے مُردہ خادم کو روح دلائی    کون و مکاں نے تم بن زینت نہ زیب پائی
نام شریف تمہارا مصری کی جوں ڈلی ہے    اے دستگیرِ عالم تم سا نہ کوئی ولی ہے۔
تم کو خُدا نے اپنا نوری کیا ستارا    اس نُور سے سراسر روشن ہوا اندھارا
اور تیرے خادموں نے جڑ سے کفر اکھاڑا    دینِ محمدی کو تم نے عجب سنوارا
ہیبت سے تیرے سگ کی شیروں کو بیکلی ہے    اے دستگیرِ عالم تم سا نہ کوئی ولی ہے
ہر عالم میں ہے بے خوف سگ تیرے در کا    مانندِ خاک سائل تیرے لُطف کی نظر کا
نعلینِ پاک تیرے ہوں تاج میرے سر کا    حامی ہے تا بہ محشر سلطان بحر و بر کا
نانا تیرا محمدؐ دادا تیرا علی ہے
اے دستگیرِ عالم تم سا نہ کوئی ولی ہے

(جو کوئی اس مدح غوث اعظم کو ورد رکھے گا وہ ہر مراد پائیگا اور دین و دنیا و آخرت میں سرفراز ہوگا)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یرد القضاء الا الدعاء

# حِزبُ البَحر

مُترجم

مؤلفہ مصنفہ

سراج السالکین - شمس العارفین - سرتاج الحاذقین

استاد الحکما

الحاج سید محبوب علی شاہ عرف نور اللہ شاہ

قادری - چشتی - نقشبندی - سہروردی

ناشر

(۱) حکیم سید محمد شاہ صائم۔ ناظم "دواخانہ معدن شفا سادات"
(۲) شیخ المشائخ حکیم حافظ عبد الغنی قادری بانوی
(۳) حکیم سید عابد علی شاہ موج دریا
(۴) سید ابو صالح المعروف چمن شاہ
(۵) سید ابو سعید المعروف گلشن شاہ

بستی عبد اللہ دیپالپور
ضلع اوکاڑہ

سید کنز پرنٹرز - 40 اردو بازار